toobaa-elibrary.blogspot.com



لہٰذا اس قوم کے اندرونی حالات وشرافت واخلاق فاضلہ تو ان میں قائم رہے اور تمام
رواجات غمی شادی گزران نکاح طلاق لین دین وغیرہ کے بھی موسوی شریعت پر قائم رہے
بیرونی ممالک کی تہذیب وتمدن کی مدعی حاکم قومیں مانند حکام بابل وحکام وسلاطین فارس
ان کو مجہول النسب اور غریب الوطن اور غیر جنس تاریخوں میں لکھتے رہے۔

اور جب اسکندر یونانی نے اس ملک کا دورہ کیا تو اس کے یورپین مورخوں نے اس
کے جو حالات لکھے وہ علم وتمدن اہلِ فارس سے اخذ کر کے لکھے جن کا صحیح بے خطا ہونا قابل
اعتبار نہیں مگر موجودہ اہل یورپ نے زیادہ اعتماد ان تحریرات پر کیا ہے جو یورپین یونانی مو
لکھ گئے ہیں۔ پھر کچھ یونانی فوجوں کے سردار جابجا ان ممالک افغانیہ میں بھی رہ گئے۔ اس
لئے یورپ کے مورخ افغانوں پر دعویٰ مخلوط یونانیت کا بھی کرتے ہیں۔ اسکے علاوہ یہ ایک خا
تاریخی امر ہے کہ کابل سے پشاور تک کا مشرقی افغانستان تیسری صدی ہجری تک ہندو راجاؤں
کے قبضہ میں رہا۔ اور سلطان محمود غازی ان علاقوں کو ہنود سے خالی اور صاف کر کے مغربی
افغانستان وخراساں سے افغانوں کو ان ممالک سے لاکر قابض بنایا۔ مگر افغان قوم کا مرکز
مستقر سمت مغربی اور سمت جنوبی افغانستان کا رہا ہے۔

اسلام آنے کے بعد بھی افاغنہ پر ترکمان یا اوزبک حکومتیں کابل پر حاکم رہی ہیں جن
میں بجز فوجی خدمت میں شرکت کے افغانوں کو غیریت کی نظر سے دیکھا ہے۔ ان حالات میں
جو تاریخیں متمدن ومہذب حکومتوں نے لکھیں وہ چونکہ دور کی گواہی اور باہر کی سنی سنائی پر لکھی
ہیں۔ از راہِ انصاف ایک محقق کے لئے اس قوم کے اندرونی نظام سے کامل واقف ہونے کے
بعد ایسے بعید قیاسات یا بیرونی تحریرات پر اعتبار کرنے کے بجائے خود اس قوم کے اندر زندہ
تاریخ جو ان کی اپنی زبانوں پر موجود ہے ہر وقت جاری ہے، صحیح بے خطا ہر وقت مل سکتی ہے۔
جس کا ذکر ذیل میں درج ہے۔

اور ان کی نسلی تحقیق کے بارے میں خود افغانوں کا اپنا بیان اور اسلامی دور کی پہلی تین
صدیوں کے مسلمانوں کا اسکو صحیح تسلیم کر لینا، ان کے بنی اسرائیل ہونے کا بہت بڑا ثبوت
ہے۔ اس کے بعد دوسرا ثبوت اس قوم کی شکل اور جسمانی بناوٹ اور خط وخال اور جامہ اور طرز
معیشت وگزران اور رواجات قومی کا ایک کامل مکمل یہودی اور اسرائیلی قدیم کا عینی نقشہ اور



ہے۔ عادات واطوار کے آریائی نسلوں سے بالکل جدا، مگر اسرائیل عادات واطوار کی
مثال ہیں۔ باوجود صدر عہد اسلام میں مسلمان ہو جانے کے بھی قوانین شریعت موسوی
اب تک ان میں رائج ہیں۔ نسب شناسی اور نسل ہانسل تک بے خطا عصبیت اور قومیت
اور ان کے اسلام قبول کرنے سے پہلے عہد کے بانیان نسل کے نام اور بعد کے بھی انبیاء
اسرائیل کے نام صاف طور پر ایک شہادت اسرائیلت کی ہے۔

صحابہ کرامؓ کی فتح ایران کے زمانہ میں یہ قوم موجودہ افغانستان پر مسلط نہ تھی، بلکہ اس
کی سمت مغربی وجنوبی افغانستان وسرحد مشرقی ایران میں جس کو خراساں کہا جاتا تھا، مقیم
افغانوں کی خاندانی روایت تو یہ ہے کہ ان کا جرگہ (وفد) حضرت رسالت مآب صلعم کی
میں ہی مکہ مدینہ جا کر قبولِ اسلام کر آیا تھا۔ یہ کوئی تعجب کی بات نہیں، اس لئے کہ مدینہ
اس کے نواح میں سب یہودی اور اسرائیلی رہتے تھے۔ اور یہ قوم اب تک قبیلہ شناسی میں
قوموں میں اپنی مثال آپ ہی ہے اور اسی لئے یہ قوم اپنی قومیت کی تحریری کتاب وتاریخ
مستغنی ہے، بلکہ عرب بھی ایسے ہی تھے، کیونکہ بنی اسرائیل وبنی اسماعیل باہم یک جدی
حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ہیں۔ لہٰذا افغان اسرائیلیوں کا تعلق عرب کے اسرائیلیوں
اس عہدِ قدیم سے قائم باقی ہونا کوئی بعید نہیں۔ اس وجہ سے حضرت کے مدینہ میں استحکام
نے پر ان اسرائیلیوں کا خبر ہو کر خراساں سے مدینہ کو جا کر اسلام قبول کرنا قریب الفہم امر
انساب افغانی کی جو کتابیں عہد اسلام میں لکھی گئی ہیں وہ اس پر متفق ہیں کہ افغان بنی
اسرائیل ہیں، مگر ایرانی، تورانی، یونانی اور یورپ کی تاریخیں ان کو غیر اسرائیلی کہتی ہیں۔ مذکورہ
بطور گواہ رسالت مآب ﷺ کی حدیث بطور پیش گوئی آخری زمانہ کی نسبت ایک گواہ
ہے کہ حضور نے قوم اور ملک کا نام لے کر ان کو اسرائیلی بتلایا ہے۔ حدیث مذکورہ میں
ہے کہ اخیر زمانہ میں اسلام کی نصرت کے لئے کالے نشان لئے ہوئے پچاس ہزار جنگی
جو اولادِ اسحاق علیہ السلام سے ہیں (بنی اسرائیل) خراساں کے پہاڑوں سے اُٹھ کر
شام کی طرف آویں گے، وہ مہدی آخر الزماں کی فوج ہو کر اسلام کے استحکام کی تکمیل
کریں گے۔ (یہ مفہوم حدیث ہے الفاظ نہیں) (حدیث مذکورہ کی تائید میں مختار خراسانی کی
نے یزیدی سلطنت کو خراسانیوں کے لشکروں سے جن کے کالے نشان تھے، درہم برہم کر

toobaa-elibrary.blogspot.com



دیا تھا۔ حدیث مذکورہ سچی ہو گئی۔

حضرت سید جمال الدین افغانی پیدائش کے اعتبار سے ایرانی تھا یا افغانی، مگر عملاً تما
علوم جدیدہ پر حاوی تھا۔ اس لئے اس نے باوجود افغانستان کے امراطبقہ اور وزارت میں سا
سال رہنے کے بھی مورخین یورپ کی رائے کو رد کرنے کی جسارت نہیں کر سکا۔

مگر ایک انسان کتاب بائبل و صحف انبیاء کو بھی پڑھے اور قرآن مجید کے اندر قوم
اسرائیل کے عادات و اطوار کا علم بھی پورا ذہن نشین کر کے افغانی قبائل کے اندر رہ کر اندا
کرے تو اس کو صحیح بے خطا تصویر اسرائیلیوں کی افغان قوم میں ملے گی۔ اس قدر حالا
عادات، اخلاق، رواجات، صورت و اشکال و جذبات وغیرہ کا توافق بلکہ اصل حقیقت مو
ہے جس انکار ناممکن ہو جاتا ہے۔ پھر اس کے بعد غیر افغان اقوام کے اندرونی حالات کا اندا
اسی ملک کے قریب ممالک میں کرنے سے ایک واضح اور بین فرق اور جدائی اسرائیلی قبائل
ذہنیت اور اوضاع اطوار لباس شکل شمائل میں صاف معائنہ ہوتی ہے۔ یہ میری ذاتی گہری او
عمیق توجہ سے تجربات کثیرہ کا نتیجہ ہے۔ مگر اس قدر علانیہ حالت ہے جس کو ہر متنفس بآسا
معلوم کر سکتا ہے۔

پشتو زبان کا عبرانی نہ ہونا، بلکہ آریائی ہونا سچ ہے مگر یہ نہایت خام دلیل ہے خواہ فرد
یا قوم ہو جس ملک کو جاویں گے اپنی زبان صرف پہلی نسل یاد رکھے گی۔ دوسری نسل اسی ملک
زبان قبول کر لیتے ہیں۔ یہ ہر ایک کا تجربہ اور مشاہدہ ہے۔ مغالطہ نہیں۔

فصل دوئم

## ذکر انساب افغان،

## بالخصوص اولاد سربنی بن قیس عبدالرشید

کتب انساب افغانان ان کے قدیم الاسلام اور سابق الایمان ہونے کی وجہ سے صحابہ
ام و تابعینؒ کے عہد ممالک سے ان کا نسب زیر بحث و تحقیق آچکا ہے اور جس طرح
انان عہد اول نے تمام علوم دنیوی کو اپنے علوم میں جذب کر لیا تھا، اسی طرح اکثر علوم
یادہ علم تاریخ کے بارے میں تحقیق و تدقین کے طور پر صحت احادیث کے لئے اسماء
الرجال کا علم ایجاد کیا گیا اور تواریخ امم و انساب کو بھی کمال تحقیق سے مرتب کیا بلکہ عہد جاہلیت
بھی عربوں میں قدیم سے جو زبانوں پر یاد و محفوظ چلا آتا تھا، کتابوں میں محفوظ و منضبط کر
اور اقوام اپنی اسرائیل کی کتب مقدسہ میں بھی تحقیق انساب بنی اسرائیل کے لئے بیحد سعی
رہی ہے۔ اور بوجہ قبولیت اسلام و عہد اول افغانوں میں دونوں مذکور طریقوں سے علم
نسب ان میں دیگر اقوام کی نسبت بہت صحیح رائج تھا، جو اس ہمارے زمانہ تک تقریباً ہر فرد
علم میں دو ڈھائی ہزار سال تک کا تعلق شاخ در شاخ اقوام کا تسلسل زبانوں پر یاد موجود

پھر ہم کس طرح باور کر سکتے ہیں کہ یہ قوم مجہول النسب ہے یا اس نے اپنا اصل نسب
بانی فراموش کر کے غلط دعویٰ اسرائیلیت کا ابتدا و صدر اسلام کے مسلمانوں کے آگے پیش کر
اور انہوں نے بھی ان کو بغیر تحقیق اسرائیلی مان لیا۔ اس زمانہ کی نہایت صحیح سے صحیح تاریخ بھی
ابتدائے اسلام کے مورخوں کی تحقیق کی گرد کو بھی نہیں پہنچ سکتی جنہوں نے ایک ایک

toobaa-elibrary.blogspot.com



حدیث کے راویوں کی تاریخ مرتب کرنے میں وہ کمال کر دیا ہے جس کی نظیر دنیا میں نہیں۔

ان حالات میں افغان قوم کے مجموعی بیان اور دعویٰ اسرائیلیت کو جو اس وقت کے ... نظر کا محتاج نہیں۔ بلکہ صحت کاملہ تک یہی زبانی روایت سیزدہ صد سال سب سے بڑا ثبوت اسرائیلیت کا ہے۔ افغانی اصطلاح کے مطابق لفظ افغان کا معنی ہے بنی افغان یعنی اولاد افغان۔ افغان لوگ لفظ بنی یا ابناء کو زئی بمعنی زادہ۔ اور لفظ آل کے مترادف لفظ خیل بمعنی قوم ... کو ہر ایک بچہ بوڑھا افغان بغیر تدوین کتب جانتا ہے۔ اور تمام اقوام دنیا میں صرف یہی ... قومیں ایسی ہیں جو باوجود امی ہونے کے اور اعرابی اور ناخواندہ ہونے کے اپنے انساب ... قبائل کی شاخوں اور آباؤ اجداد کے ناموں اور تفصیلات سے بحیثیت مجموعی قوم کی قوم واقف ... آگاہ ہے یعنی عرب اور افغان۔

افغان اسرائیلی بارہ قبائل میں سے بعد میں ایک اُمی اور جنگی قبیلہ کی طرف اپنی نسبت کرتے ہیں۔ جیسا کہ قرآن[1] میں بھی اسرائیلیوں کی نسبت آیا ہے کہ ان میں سے قبیلے بھی ہیں۔ جو کتاب اللہ توریت کا علم تو نہیں رکھتے، مگر اپنے خیالات کے مطابق ایک قاعدہ کے پابند ہیں اور گمان کرتے ہی کہ یہ صحیح شریعت پر ہیں۔ ممکن و اغلب ہے یہ مجموعی افغان قبیلہ کیطرف اشارہ ہو، مگر میری رائے اور اجتہاد یہ ہرگز نہیں کہ تمام قوم افغان صرف ایک شخص افغنہ بن ملک طالوت کی اولاد ہی ہے یا یہ کہ صرف قیس عبد الرشید کی اولاد ہے۔ البتہ یہ ہر دو بزرگ اپنے اپنے وقت قائد اور پیشوائے کل قوم ہوئے ہیں۔ اور اس وجہ سے قوم کو ان کیطرف منسوب کیا جا سکتا ہے۔ اس لئے کہ اگر ایک اسرائیل کی اولاد تین کروڑ دنیا بھر کے افغان ہیں۔ تو باقی گیارہ قبیلے بنی اسرائیل کہاں گئے یا یہ کہ کُل دنیا ہی بنی اسرائیل ہے۔

افغانوں کے نسب کے بارے میں اس قوم کے اندر ایک صحیح قومی صحت نسب کا نظام موجود ہونے کے باوجود ان کی روایات کو متروک قرار دے کر کسی اور قرینہ اور قیاس کے ذریعہ سے ان کے نسب کی تحقیق کرنا بجائے حقیقت رسی کے حقیقت پوشی ہو جاوے گی۔ انساب کے

---

[1] وَمِنْهُمْ أُمِّيُّونَ لَا يَعْلَمُونَ الْكِتَابَ ......... الخ
اور بنی اسرائیل میں سے بعض بے علم اور جنگی قبیلے بھی ہیں جو کتاب توریت کے علوم سے بے خبر ہیں بلکہ کتاب کی نسبت زبانی روایات اور صرف ظنی طور پر ان کے علم کا انحصار ہے۔



... میں ایک مورخ قوم اور یاد رکھنے والی قوم کے بارے میں یہ اصول کس قدر سادہ آسان ... تا ہے کہ اپنے والدین کو اپنی اولاد ہی بہتر جانتی ہے، پھر ایسی قوم جس کی شاخوں کے ... آباؤ اجداد کے ناموں سے موسوم ہیں۔ اوپر نیچے سے لے کر اوپر تک آباء کے نام ہی ... ... کا معیار اور معلوم و مفہوم ہیں۔ ایسی قوم کی اپنی جاری تحقیق سے بہتر تحقیق یونانی ... یا یورپی مورخ یا ایرانی پارسی مورخ بھلا کیا کر سکیں گے۔

لہٰذا افغانوں کی کتب قدیمہ سے ان کی روایات سے لے کر سلسلہ انسب افغانان درج ... ہیں۔ البتہ یہ ممکن ہے کہ جس طرح حضرت نوح علیہ السلام کے بعد تاریخ میں نسل انسانی ... اس کے تین بیٹوں سے جاری ہونا بتلا کر صرف تین نسل میں اقوامِ عالم کو محدود کرنے ... پہلے مورخین نے دکھلائی ہے۔ حالانکہ مسلم ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے ہمراہ ... بھی تھے اور ان کی اولاد بھی بہت پھیلی ہے۔ جیسا کہ قرآن پاک میں ان کو مخاطب کر ... کیا ہے کہ قرآن کا مخاطبہ اولاد امت حضرت نوح کے ساتھ بھی ہے جو نزول قرآن ... موجود تھے۔ ذُرِّيَّةَ مَنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوحٍ اے اولاد ان لوگوں کی جن کو نوح کے ساتھ بچایا ...

... مگر تحقیقات جدیدہ سے سامی اور منگول اور آریائی۔ تین نسلوں کے علاوہ بھی قدیم ... میں تحقیق کی گئی ہیں۔ اور قرآن شریف میں بھی ان قوموں کے آباء کے نام و تعارف ... طلب کیا گیا ہے۔ اس طرح افغان قوم ان اشخاص معین کی اولاد سب کے سب نہیں بلکہ ... ئیل تو سب ہیں اور اولاد مخصوص اشخاص کی بھی ان میں شامل ہے۔

میری تحقیق کتب ذیل سے ماخوذ ہے۔

۱۔ نظام الانساب ۲۔ تحقیق الانساب ۳۔ مظہر الحق وغیرہ وغیرہ

## شجرہ انساب نسب

اب رہا پشتو زبان کا سوال کہ وہ دری و قدیم و سنسکرت ہے۔ یہ صحیح ہے لیکن جلا وطن افراد ... ہر جگہ معلوم امر ہے کہ اپنی زبان ترک کرنے پر مجبور ہوتی ہیں۔ بلکہ باپ کی زبان بیٹا

toobaa-elibrary.blogspot.com



دوسرے ملک کا پیدا شدہ نہیں سمجھتا، جدید ملک کا اہل زبان ہو جاتا ہے۔ البتہ آباء اجداد ک
ناموں پر نام رکھنا بہت بڑا ثبوت اسرائیلیت کا ہے۔

..........

حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام جد اعظم بنی اسرائیل و بنی اسماعیل و
عیس و نیز آباء اقوام کرد و ارمن و پارسی وغیرہ ہیں۔ جو حضرت کی ہر دو ازواج بی بی سارہ و بی بی
حاجرہ کے بعد اور نکاح کرنے کے بعد آپ کی اولاد کا ذکر توریت میں موجود ہے۔

حضرت کے فرزند کلاں حضرت اسمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں جن کی اولاد
ہے۔ اور فرزند دوئم حضرت اسحاق علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اولاد بنی اسرائیل و بنی عیس ہے۔
عنیش بنی اسرائیل میں جذب ہو گئے تھے۔

حضرت اسحاق علیہ الصلوٰۃ والسلام کے فرزند حضرت یعقوب علیہ الصلوٰۃ والسلام
جن کا لقب نبوت اسرائیل تھا۔ (ہر فرد بنی اسرائیل پر نام اسرائیل کا اطلاق یہ بھی افغان ق
شعار ہے کہ باپ کے نام سے قبیلہ کا نام کا ہو جاتا ہے) حضرت یعقوب علیہ الصلوٰۃ والسلام
کے دوسرے بھائی کا نام عیسو یا عیصا تھا۔

حضرت اسرائیل کے بارہ بیٹے صاحب اولاد کثیر ہوئے۔

۱۔یہودہ ۲۔روبیل ۳۔شمعون ۴۔آشر ۵۔زبلون
۶۔یوسف صدیق ۷۔بنی یامین ۸۔دان ۹۔جاد ۱۰۔یشجر
۱۱۔انفتالی ۱۲۔لاوی

بموجب تحقیق توریت کتاب اسموئیل باب ۹۔ مطری نام شخص جو سبط و اولاد بنی یامین سے تھ
اس کی اولاد نیچے کی طرف اس کے بیٹے افیق ۶ سے اس طرح درج ہے۔ بلورت ۷، سرور ۸
ابی ایل ۹، یا یبواٹیل ۱۰، تیر ۱۱، قیس ۱۲، ملک طالوت ۱۳ جس کے دو فرزند تھے۔ برخیا ۱۴، ار
آصف برخیا حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کا وزیر اعظم تھا۔ اور ارمیا کا فرزند افغنہ سالا
افوج تھا جس کی اولاد کا سلسلہ حسب ذیل ہے۔ ایک شاخ اس طور پر ہے۔ سلم ۱۶، مبذ
۱۷، ارزند ۱۸، طارخ ۱۹، عامیل ۲۰، بوئی ۲۱، زلل ۲۲، صیب ۲۳، ابی ۲۴، قمر دو ۲۵، ہارون ۲۶



ل ۲۷، علم ۲۸، قیس ۲۹، منہال ۳۰، حذیفہ ۳۱، خلیفہ ۳۲، اعمال ۳۳، کرم ۳۴، قبول ۳۵،
م ۳۶، قارود ۳۷، صلاح ۳۸، سلم ۳۹، مہلول ۴۰، علیین ۴۱، رمان ۴۲، سکندر ۴۳، مز ۴۴،
۴۵، عقبہ ۴۶، سلول ۴۷، عیص ۴۸، قیس ۴۹۔

قیس ولقب عبد الرشید رضی اللہ عنہ صحابی ختم المرسلین جس کی عمر ۸۷ سال لکھی ہے اور
ل، وفات ۴۰ ہجری جس کی زوجہ سارہ بنت خالد بن ولید یا بنت سلیمان بن خالد بن ولید تھی۔
ضروری نہیں ہر باپ کے نام کے بعد بیٹے کا نام ہی آیا ہو، بلکہ ممکن ہے پوتے یا پڑپوتے کا

اب قیس عبد الرشید سے بعد نیچے کی طرف نمبر شمار اول سے شروع کریں گے۔

قیس عبد الرشید کے تین فرزند لکھے ہیں۔

سڑبن یا سربنی ۱، بٹنی ۲، غور غشت ۳۔ ان میں سے سڑبن یا سربنی کے دو بیٹے
ن اور خرشبون تھے۔ ان میں سے شرخبون کے پانچ بیٹے تھے۔
شیرانی۔ ترین۔ ام دین۔ ترنچ۔ میانہ۔ ان میں سے میانہ کے بارہ بیٹے صاحب اولاد
اورتی، ملہی۔ صلاح۔ اسکون۔ رہوالی۔ توغ باتوغہ۔ جعفر۔ سومت۔ توالی۔ حوت۔ لت۔
ی۔

مذکورہ بالا میں سے اسکون کی اولاد وزیرستان کے وزیری قبیلہ ہے۔ اور توغ کے چھ
سے اولاد ہے۔ سور۔ کیکی۔ رودا۔ ویس۔ امرغی۔ سمر اور ترین ولد شرخبون ولد سربنی ولد
کے تین فرزند تھے۔ تو۔ سپین اور دل۔ ان میں سے اودل کے تین بیٹے تھے۔ بارک۔ بوئل
اور سپین ولد ترین کے چار بیٹے تھے۔ علموتی۔ سیلی۔ بابو۔ کندری۔ (جہاں جہاں جن کے
کا نام آتا ہے ان کی اولادوں کے نام سے فلانی خیل یا فلانی زئی یا صرف فلانی کے طور پر
ل افغانیہ میں موجود سمجھنا چاہیے۔ ان میں سے کندری ولد تور کے پانچ بیٹے تھے۔
بیکٹیاری، منازئی، ترازی، ہنگلزئی۔ اور سیلی۔ ولد تور کے دو فرزند تھے۔ کوک
پادینی۔ اور علموتی ولد تور ولد ترین کے دو بیٹے تھے۔ ہارون۔ علی۔

ہارون نے اپنی بیٹی ایک سید کو بیاہ دی تھی جس کی اولاد اسی ہارون قبیلہ کے ساتھ شامل
زئی اور کربلائی کے نام سے شامل مشہور ہیں۔ جو دراصل سید جمال اور سید کربلائی کی اولاد

toobaa-elibrary.blogspot.com



ہیں: اور

ہارون کے اپنے سات بیٹے تھے۔ تورزے۔ ملک یار۔ اسماعیل زے۔ ابوبکر زے۔ بادوزئے۔ حیدرزے۔ یعقوب زے

ان میں سے ابوبکر ولد ہارون کے چار بیٹے تھے۔ احمد۔ ہیکل۔ خان۔ ہندیا۔ جن کی اولادیں اور شاخیں بہت وسیع اور افغانوں میں مشہور معلوم ہیں۔

ذکر اولاد شیرانی ولد شرخیون ولد سربنی ولد قیس۔ چونکہ شیرانی کے نانا کا نام کاکڑ تھا اور یہ کاکڑ کا نواسہ تھا۔ اس لئے اس کی اولاد نام ولقب کاکڑ مشہور ہو گیا۔ شیرانی کے اب اکلوتے بیٹے کا نام جار تھا۔ ہرمال۔ ودم۔ جلوانی۔ ان میں سے ودم کے چار بیٹے تھے۔ میا۔ سیدانے۔ بابر۔ عمر۔

اور ایک روایت یہ بھی ہے کہ ان میں سے عمر مجہول النسب اس فرقہ میں مل گیا تھا دوسری روایت ہے کہ عمر کے بیٹے کو اس کے چچا جلوانے نے اپنا متبنیٰ بنا لیا تھا۔ اس لئے اس کی اولاد جلوانی مشہور ہو گئی۔ اس عمر کے چھ بیٹے تھے۔ یعقوب خیل۔ کدیا خیل۔ موسیٰ خیل۔ ا خیل۔ کند عمر۔ بوبا خیل۔ اور بابر ولد ودم کے دو بیٹے تھے۔ رنجر۔ سنجر۔ ان میں سے سنجر کے پانچ بیٹے تھے۔ مسوع خیل۔ غوریا خیل۔ اسماعیل خیل۔ یعقوب خیل۔ ابراہیم خیل۔ اجداد کے نام مسعود غوریا۔ اسماعیل یعقوب ابراہیم تھے۔ اولاد ان کی نام کے خیل سے منسوب ہے۔ کہیں کہیں ایسا بھی رائج ہے کہ خالی بزرگوں کا نام ہی بغیر لفظ خیل وزئی کے تمام قبیلہ پر بول دیتے ہیں۔ اور جلوانی ولد جار ولد شیرانی ولد شرخیون ولد سربنی ولد قیس عبدالرشید کے چھ بیٹے تھے اور یکے سلا خیل۔ مروت خیل۔ راسپند زئی۔ مہیار۔ کونک زئی۔

ذکر اولاد ترینج ولد شرخیون ولد سربنی ولد قیس حسب ذیل ہے:

ترینج کے دو فرزند تھے۔ حسین۔ اودیع۔ حسین کے پانچ فرزند ہیں۔ داؤد زئی۔ مندوزئی۔ بارک زئی۔ بسا زئی۔ اکوزئی۔ بارک زئی کا امیر دوست محمد خان یا اولاد پائندہ خان حسین ولد ترینج کی اولاد میں سے ہیں۔ سلسلہ شاخ در شاخ تقسیم ہوتا۔ محمد زئی میں آ کر نواب پائندہ خان ولد وزیر فتح خان و امیر دوست محمد خان تک پہنچتا ہے۔ اسی شاخ میں بارک زئی سلاطین کابل درج ہیں۔ اور اودیع ولد ترینج کے چھ فرزند تھے جن کی اولاد حسب ذیل ناموں



...وم ہیں:

...ی زئی۔ بدل زئی۔ شکرزئی۔ کوک زئی۔ خوبا زئی۔ شیخ ثابت۔

شیخ ثابت نے فقر اختیار کر لیا تھا۔

سلاطین کابل محمد زئی۔ بارک زئی یہ سب اولاد ہیں حسین ولد ترینج و سربنی ولد قیس ...الرشید کی۔

ذکر اولاد امردین ولد شرخیون ولد سربنی ولد قیس عبدالرشید حسب ذیل ہے۔

امردین کا بیٹا اور مڑ نام تھا جس کی اولاد میں سے کرانی تھا۔ از راہ عناد جو افغانوں میں ...اس کی نسبت یہ روایت بھی ہے کہ قبیلہ اور مڑ کے کوئی دو شخص راستے پر جا رہے تھے ...ایک بچہ راستے میں پڑا ہوا مل گیا۔ ان میں سے ایک نے دوسرے ساتھی کو اپنے پاس ...ی دیکر اس کا باقی خرید کر بچہ خود لے لیا اس لئے اس کا نام ہی کرانی مشہور ہو گیا اور ...ان میں کرانی قبیلہ ہے۔

کرانی کے دو بیٹے تھے۔ ککے، کودی۔ ککے پانچ بیٹوں یا شاہوں کا باپ ہے، دور خیل ...، سورانی، کیسوی، امر۔ اور کودی کی اولاد حسب ذیل سات بیٹوں سے سات شاخ ہے۔ ...، دتوزی، منگلی، موسیٰ زئی، وردگ زئی، اورک زئی۔ ان میں دلازاک کے دو بیٹے ...جن کی اولاد دو قبیلے ہے، توری، یعقوب، ان میں سے یعقوب ولد دلازاک کے سات ...تھے۔ مندوزئی، امرزئی، ستی زئی، خدازئی، یاسین خیل، تانی زئی، اور کودی برادر ...فرزندان کرانی کا بیٹا مسی اورک زئی کی اولاد حسب ذیل ہے۔

دولت زئی ان میں سے محمد خیل۔ ان میں سے مانی خیل۔ ان میں سے مرزائی خیل۔ ...ں صالح محمد اور کی اولاد میں سے خان محمد خان اور اس کا بیٹا جان محمد خان اور اس کا بیٹا نور ...خان اور اس کے چھ بیٹے تھے۔ نواب دوست محمد خان جد اعلائے فرمانروائے بھوپال دوئم ...ل خان۔ سوئم شیر محمد خان۔ چہارم الف محمد خان۔ پنجم محمد شاہ خان۔ ششم میر احمد خان۔ یہ ...محمد خان برہانپور کی جنگ میں بہمراہی دلاور علی خان۔ سپہ سالار امیر الامرا سید علی حسین خان ...۱۱۱ ہجری میں مقتول ہوا تھا۔

---

جس کی زوجہ کا نام فاطمہ تھا۔

toobaa-elibrary.blogspot.com



اور نواب دوست محمد خان کے چھ بیٹے تھے۔ نواب یار محمد خان۔ جو نواب نظام الـ
آصف جاہ ہمراہ حیدر آباد میں تھا اور اپنے والد کی خبر پا کر بھوپال آیا۔ اور ۱۸ سال حکمرانی
بعد بعمر ۳۳ سال ۱۱۶۷ھ میں فوت ہوا۔ دوئم فرزند نواب دوست محمد خان کا سلطان محمد خا
اور صدر محمد خان۔ اور خان بہادر خان اور فاضل محمد خان تھے۔ نواب یار محمد خان کے پانچ
تھے۔ نواب فیض محمد خان جس نے ۲۵ سال حکومت کی تھی۔ یاسین خان۔ سید محمد خان۔ نـ
حیات خان۔ جن کے دو بیٹے تھے، نواب غوث محمد خان و تاج محمد خان۔ غوث محمد کے آٹھ
تھے۔ اوج محمد عادل محمد۔ حاتم محمد۔ فوجدار محمد۔ اکبر محمد۔ امراؤ محمد۔ بہادر محمد خان۔ نواب
خان تھے۔ جن کا بیٹا یٰسین محمد خان تھا۔ اور نواب غوث محمد خان کی بیٹی۔ نواب قدسیہ بیگم
بھوپال تھی۔ فاضل محمد خان ولد نواب دوست محمد خان کے چھ بیٹے تھے۔ شریف محمد۔ کامل
مختار محمد مشرف محمد۔ حافظ محمد۔ عاشق محمد۔ جن میں سے شریف محمد کے تین بیٹے تھے۔ شریف
دل محمد۔ نواب وزیر محمد خان۔ اور نواب وزیر محمد خان۔ ۔ اور نواب وزیر محمد خان کے دو فر
تھے۔ امیر محمد اور نواب فقیر اللہ ولد نظر محمد خان جن کی زوجہ قدسیہ بیگم بنت غوث محمد خان تھی
اپنے شوہر کی وفات کے بعد تخت بھوپال پر متمکن ہوئی اور ۱۲۵۳ میں معزول ہو کر گوشہ
ہوئیں اور نواب نظر محمد کی دختر نواب سکندر بیگم ۱۲۶۱ ہجری میں والیہ بھوپال ہوئی۔ اور ۱۲۸۵
میں فوت ہوئی۔ اور امیر محمد خان ولد وزیر محمد خان کے پانچ بیٹے تھے۔ نواب جہانگیر محمد خان
کی زوجہ نواب سکندر بیگم والی بھوپال تھی۔ جو نواب شاہ جہاں بیگم والیہ بھوپال کی والد
تھی۔ دوسرے بھائی جہانگیر محمد نواب کے شمشیر محمد۔ اکبر محمد شیر محمد۔ نواب منیر خان تھے۔ نوا
جہانگیر محمد کی بیٹی نواب شاہ جہاں والی بھوپال تھی جس کی بیٹی نواب سلطان جہاں بیگم وال
بھوپال ہوئی۔ اور ان کا فرزند نواب حمید اللہ خان اس وقت فرمانروائے بھوپال موجود ہے۔

اتفاق سے ایک تاریخ میں سے سلسلہ خاندان بھوپال میری یادداشتوں میں درج تھا
جس کو بجائے جدا کر دینے درج کر دینا بھی معیوب نہ سمجھ کر درج کر دیا گیا۔

ذکر اولاد خرشبون جس کو مورخوں نے شیریون بھی لکھا ہے۔ ولد سربنی ولد قیس عبد
الرشید حسب ذیل ہے۔ اس کے تین بیٹے تھے۔ کاسی۔ جمند (بارمند) کند۔ کاسی کے گیارہ
بیٹے ہیں۔ جن سے حسب ذیل قبائل منسوب ہیں۔ محمد زئی۔ ابوزئی۔ امرانی۔ سورزی۔ کیتھر



...الی سیام زئی۔ متوسع۔ سلب۔ بیرون اور جمند ولد شیریون یا خرشبون ولد سربنی ولد قیس
...کے بیٹوں کی اولاد قبائل ذیل پر مشتمل ہے۔ مہمند زئی۔ کتانی۔ نوخی۔ خویشگی۔ تکی زئی۔
...سے نوخی کے پانچ بیٹے ہیں۔ بنی زئی۔ امجد زئی۔ باجوزئی۔ منصور زئی۔ جمیل زئی۔

ذکر اولاد کند بن خرشبون بن سربنی بن قیسؒ

کند کے دو بیٹے تھے۔ غورے یا غورا۔ اور شیخ یا شیخا۔ اور کجے اور کجا بھی بولتے ہیں۔
...کی اولاد کو غوری خیل کہا جاتا ہے جس کے پانچ بیٹوں سے مندرجہ ذیل قبائل وجود
...چلن۔ زیرانی۔ دولت یار۔ متوزئی۔ خلیل۔ دولت یار کے دو بیٹوں کی اولاد دو قبائل
...مہمند۔ داؤد زئی۔ مہمند کے تین بیٹے تھے جن کی والدہ کا نام جالون تھا۔ موسیٰ۔ کوکی۔
اور میں سے میار کے چار بیٹے تھے۔ ابوزئی۔ رچھڑ۔ دولت یار ولد غورے کے چار بیٹے
ابوزئی۔ رچھڑ۔ دولت شہ۔ یوسف۔ اور داؤد زئی۔ ولد دولت یار ولد غورے کے چار
...۔ ایمن۔ یوسف۔ مندکی۔ ماموں۔ ان میں سے یوسف کے دو بیٹے ہیں۔ صفا۔ وفا۔
...سالی اولاد صفا ہے)۔ اور مندکی ولد داؤد زئی ولد دولت یار کے تین بیٹے ہیں۔ حسین۔ بابو۔
...وہ ہندوستان چلا گیا تھا۔ اور ماموں و داؤد زئی ولد دولت یار کے آٹھ بیٹے تھے۔ علی زئی۔
...زئی۔ باکل زئی۔ سیدی خیل۔ بازید خیل۔ یونس خیل۔ تاجو خیل۔

اور مستی خلیل ولد غورے کے آٹھ بیٹے تھے۔ ساک۔ بارو۔ تکر۔ مستے زئی۔ تور زئی۔
...۔ اکازئی۔ سلازئی۔ ۔ جن کی مزید تفصیل مورخ نہیں لکھ سکا۔ اور جو نام مورثوں کے اوپر
...ہوئے۔ ان میں سے بھی بہت قبائل کی تشریح جن کی تعداد لکھو کھا نفوس سے زائد ہے۔
...تذکرہ میں نہ آسکی۔ یہ صرف قدیم بنیادی شاخوں کا اندراج ہے۔ اور آگے شاخیں اس
...اب بے حساب ہو چکی ہیں۔ لیکن ہر قبیلہ والوں کو اپنی شاخ کا پیوند بالائی شاخوں سے
معلوم ہے اور یہ معلومات قبائل کے اندر رہ کر اندرونی گزران اور معلومات سے واضح ہوتا ہے
...ہزار سال قبل کے بزرگوں تک کا سلسلہ سب کو یاد ہے۔ اور میرا خیال اور اجتہاد اس
...میں یہ ہے کہ بے شمار اسرائیلی قبائل کے نام شمار ہی نہیں ہو سکے۔ اور جو ہو چکے ہیں وہ
...قیس عبد الرشید کی صلبی اولاد تک محدود و منحصر ہرگز نہیں ہیں۔ بلکہ ان کی جمعیت نے قبول

toobaa-elibrary.blogspot.com



اسلام کی وجہ سے صحت نسب کا خیال بہت زیادہ رکھا۔ یہ خیال دو چند ہو کر ان کے ہم راہی
ان کی اولاد کی طرف منسوب ہو گئے اور اکثر دور دراز اسرائیلی قبائل جو پہاڑوں میں
پھیلتے چترال و گلگت کی راہوں سے کشمیر تک چلے گئے تھے۔ ان کا ذکر جدید الاسلام افغان
نے اپنے نسب ناموں میں نہیں کیا، مگر ان کی شکل وصورت اور ساخت جسمانی اور جا...
دستور ورواج فیشن طریق معیشت سب اسرائیلی ہے۔ کشمیر تو خیر دور ہے قدیم سوات کے قبائل
اور قومیں جو یقیناً اسرائیلی نہیں۔ کیا صرف قیس عبد الرشید کے ماتحت خراسان میں رہنے والے
قبائل کی تفصیلات مشرح معلوم ہیں مگر نہایت عجیب امر یہ ہے کہ قدیم سواتی جن کو یوسف
زیوں نے سوات بنیر وغیرہ ممالک سے نکال دیا اور ان کو حضرت سید علی ترمذی کے پڑپوتے
سید جلال الدین ابن سید عبد الوہاب نے ضلع ہزارہ کے شمالی حصص میں نہایت زرخیز رقبہ جات
پر قابض کر دیا۔ قطع نظر زبان اور رواج معیشت شکل صورت میں کامل بنی اسرائیل ہونے...
ان میں شاخوں اور قبائل کے شعوب کے نام خیل اور زئی بھی ہیں۔ مگر کم ہیں۔ بلکہ لفظ آل
سے مذکور ومروج ہیں۔ مثلاً دو دال۔ ملک وال یا ملکال۔ سرخیلی پنج میرال۔ وغیرہ وغیرہ ہیں
اور قبیلہ تنولی کی شاخوں کے نام پلال ہندال لا بیال۔ ابدال وغیرہ وغیرہ آل کے لفظ ا...
جملہ کے ساتھ ہیں جو عبرانی لفظ اور عرب آل ابراہیم آل اسحاق۔ آل اسماعیل کے مانند اس
کے متوافق ہے اور یقیناً یہ قبائل بنی اسرائیل سے خارج شدہ قبائل ہیں جو اپنے مرکز خراسان
سے دور دور وقتاً وقتاً قبیلہ قبیلہ ملکوں میں سب سے پہلے گئے اور اپنی مرکزی قومیت سے کٹ کر
صدیوں جدا رہے، مگر دستور ورواج کچھ ان میں آبائی باقی رہے اور کچھ قرب وجوار کے قبائل ا...
یہود سے اخذ کر لئے۔ مگر رفتہ رفتہ اسلام کے اندر سب لوگ گئے۔ سوات میں جو اسرائیلی تھے
جب سکندر رومی کی فوج کا بقیہ اس وطن میں بطور حاکم کے رہ گیا۔ تو وہ ان لوگوں پر حکمران تھا
اور جب سلطان محمود غازی نے اسلام اس ملک میں پہنچایا تو وہ سب مسلمان ہو گئے۔ مگر جو قدیم
اسرائیلی تھے ان کے فرقے آل کے نام سے موسوم ہیں اور فرمانروایان سوات تمام بادشاہ
سوات شجرہ نسب میں نے دیکھے ہیں وہ یونانی بادشاہوں سے ملتے ہیں۔ روپے اور سکے اس ملک
میں ابھی بھی یونانی بہت زیادہ ملتے ہیں۔ الغرض ہرات وقندھار وپشین اطراف کوئٹہ وغیرہ سے
کشمیر تک یہ سب بنی اسرائیل پھیل چکے تھے۔ اور اسلامی حملہ جو ہند پر ہوا تھا۔ ملتان کی راہ سے



افغان قبائل سکونت داران خراسان کے راہوں اور توسل سے ہوا۔ بلکہ کابل، جلال آباد
اور موجودہ افغانستان ہندوؤں کے قبضہ میں رہا تھا۔ سوات میں یہود کا مرکز حکومت
ان ممالک کو سلطان محمود نے چوتھی صدی ہجری میں صاف کر کے ۔۔۔ اور ہندو قومیت
مذہب اقوام کو اس ملک سے پاک صاف ملک بدرو بے دخل کر دیا ۔۔۔ لا کر جذب کر لیا
اور اپنے فوجی افغانوں کو اُن پر مسلط کر دیا ہے۔
ابتدائے اسلام میں خراسان کے بنی اسرائیل جو شاید غالب عنصر اولاد بنی یامین و اولاد
افغان سے تھے۔ وہ مقدم ایمان لائے اور پھر بتدریج اسلام سرحدات ہند میں اور بنی
...ل قبائل میں پھیلتا گیا۔ ان تمام قبائل کی اندرونی زندگی اور تمدن رواجات اور شکل و
صورت صاف صاف ہندو اقوام یا آریا اقوام سے بالکل جدا واضح سب کی ایک ہی طریق و
معاشرت پر ہے جو بالکل اسرائیلی ہے نہ آریائی۔ کابل ترکستان بلخ تا سمت مشرقی وہ
...تی پشاور کا میدان اور باجوڑ سوات وغیرہ آریانہ کہلاتا تھا جن کی تہذیب و مذہب بُت
... گر بت تراش دھوتی پوش نیم برہنہ تھے۔ جن کے پتھر کے بُت اس جگہ ملنے سے
...ہے کہ بتوں کے جاننے سے افغانوں کے جامے اور فیشن کا الگ الگ ہونا صاف ظاہر

اب میں درمیان ضروری امور لکھنے کے بعد نسب نامہ کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ جہاں
...ا تھا۔

...ٹے یا کچھو لد کند ولد شیریون ولد سربنی ولد قیسؓ کی نسل کی تفصیل حسب ذیل ہے:
...ٹے کے چار بیٹے تھے۔ ترکلانی۔ گگیانی۔ یوسف۔ عمر۔ جس کا خورد سال بیٹا مندن
...ا یوسف نے پرورش کر کے اپنی املاک سے اس کو نصف کا حصہ دار اپنے پانچ بیٹوں کا
...ہ کا مالک بنایا اور اس کی اولاد اندرونی تقسیم میں تو یوسف اور مند جدا شمار ہوتی ہے۔ مگر
...ل اور مجموعی شمار میں مندن کی اولاد بھی یوسف زئی کہلاتی ہے جس کا زیادہ حصہ ضلع مردان
...ب یہ سارا اسی قوم مندن کا ہے اور کچھ حصہ ضلع ہزارہ میں ہے۔ گگیانی کے دو بیٹے تھے۔
...ید اور یوسف کے پانچ بیٹے تھے۔ اکو۔ الیاس۔ ملے۔ عیسیٰ۔ بادی۔ اکوزئی۔ قبیلہ کام
...ف زیوں میں بہت بڑی قوم ہے جس میں ہر دو کنارہ ملک سوات معہ بعض حصہ سمہ و

toobaa-elibrary.blogspot.com



کوہسار تالب دریائے سندھ شمال کی طرف سے جو مشرقی حصہ ہے اور اکو کے ایک ... زئی کی تقسیم ہے جس میں آٹھ قبائل بائی زئی ہے اور مغربی کنارہ دریا سوات از کوہستان شمال ... چترال و باجوڑ اکوزئی کی دوئیم شاخ خوجوزئی کی آٹھ قوموں کا ملک ہے۔ ہر دو قبیلہ اکوز... مردم شماری چھ سات لاکھ سے کم نہ ہوگی۔ (یعنی اس وقت جب کہ یہ کتاب لکھی جاتی ہے۔)

اکوزئی قبائل حسب ذیل کنارہ مشرقی سوات پر ہیں جنگی خیل۔ عزی خیل۔ اگر... خیل اولاد عزی خیل ہے۔ مگر اب قبیلہ جدا ہے متوڑ زئی۔ بابوزئی۔ ابا خیل۔ موسے خیل۔ ... خیل۔ رانی زئی۔ یہ سب بائی زئی ہیں۔ اور دریائے سوات سے مشرق جانب ان کی تقسیم ... اور مغربی کنارہ پر معرکہ ریاست دیر کے قبائل کے سب کو خواجوزئی کہتے ہیں۔ جن کا شمار حسب ذیل ہے۔ شامی زئی۔ سیبوجنی یا سیب جونی خیل۔ نکی خیل۔ شموزئی۔ اوزی۔ خاوک زئی۔ ابازئی۔ یہ تو سوات میں ہیں۔ اور سلطان خیل۔ پائندہ خیل نصر دین خیل وغیرہ زئی نام ... خواجوزی قبائل دیر کی ریاست وغیرہ ممالک پر قابض اور ترکلانی کی حدود باجوڑ کے ساتھ متصل ہیں۔

اور الیاس۔ پسر یوسف کی اولاد چار قبائل ہی۔ گدائے زی۔ سلار زئی۔ نسوزئی۔ جا... زئی۔ جن کی ایک شاخ تخوزی بھی ہے۔ یہ سب بالا تر ہے اور ملے ولد یوسف کی اولاد تین قبائل ہیں۔ دوست زئی۔ نورے زئی۔ چغرزئی جس کے متعدد فرقوں میں سے لبی خیل ونصر... خیل دریائے سندھ سے مشرق میں سکونت دار ہیں۔ عیسٰی ولد یوسف کے تین فرزندوں کی اولا... عیسٰی زئی تین فرقے ہیں۔ حسن زئی۔ مداخیل۔ اکازئی۔ حسن زئی تو قبیلے ہیں اور مداخیل ... خیل ہیں حسن و یعقوب دو بھائی تھے۔ یعقوب کے بھائی تھے۔ یعقوب کے دو بیٹے مداخیل، اکازئی ہیں۔

مندن ولد عمر ولد تخے ولد کند ولد خرشبون یا شربون کے چار بیٹے تھے۔ رزڑ یار جز ما... منور۔ خدر۔ منور کے تین بیٹے کمال زئی۔ اعزئی۔ اوتمان زئی۔ اوتمان کے چار بیٹے تھے۔ سدو۔ اکا۔ کنا۔ علی۔ سدو سب سے بڑا اور پہلی زوجہ سے تھا اور بموجب رواج افاغنہ جدا والدہ کی حصہ داری مساوات کی وجہ سے تین بھائیوں کے برابر نصف ترکہ پدر کا حقدار ٹھہرا۔ اور دوسرے نصف میں تین بھائی حصہ دار ہوئے۔ اس وجہ سے اولادِ سدو کو سدوزئی کہتے اور دیگر



... کی اولاد کو اوتمان زئی کہتے ہیں۔ دراصل سدوزئی بھی اوتمان زئی ہیں۔ سدو کے ... سے چھ بیٹے تھے۔ ایک بی بی کا نام دردو تھا۔ اس کی اولاد دریزئی کہلائی ہے۔ ...یم بی بی کا نام زلو تھا۔ اس کی اولاد کو زلوزئی کہتے ہیں۔ اور قبائل خدو خیل و عمر خیل و ابا ...خیل۔ سدوزئی ہیں جن کے آبا یعنی سدو کے بیٹوں کے نام حسب ذیل تھے۔

...ظفر۔ ابومحمد۔ عمر۔ میر احمد۔ میر احمد۔ بہزاد۔

بہزاد کا بیٹا علی تھا۔ اس کا بیٹا فراوا۔ اس کا بیٹا خان کجو تھا۔ جس کو تمام یوسف و مندن ... نے اپنا بادشاہ تسلیم کیا تھا۔ جس کو شیر شاہ سوری شہنشاہ دہلی کے ساتھ ہمسری اور برابری ... تھا۔ اولادِ سربنی ولد قیس کا ذکر ختم ہوا۔ مند و یوسف قبیلوں کی مزید تفصیل بعد میں آئے

toobaa-elibrary.blogspot.com

# فصل سوئم

## ذکراولادبٹنی ولدقیس عبدالرشید

بٹنی بن قیس کے تین بیٹے تھے۔ اشبون۔ کچین۔ مسماۃ مستو بی بی جو دختر تھی۔ ...
کے تین اولادیں ہیں۔ کیلیو۔ بسلکی۔ داؤ زئی۔ کیلیو کا ایک غلام مسمی ننا نام تھا۔ اور بسلکی ...
بھی ایک غلام راہدا نام تھا۔ اور داؤد زئی کا غلام کنا نام تھا۔ ان تینوں غلاموں کی بھی کثیر ...
اپنے اپنے آقاؤں کی نسلوں میں شامل اور مخلوط ہوگئی ہے اور مسمی اشبون ولد بٹنی کے چھ ...
تھے۔ شیخ۔ کربونی۔ ابراہی۔ وزغا۔ مزیانی۔ غرون۔ ان میں سے ابراہیم بن اشبون کے ...
بیٹے ہیں۔ کوتی۔ روتانی۔ روتانی کے دو بیٹے تھے اور کزئی، بہمن۔ اور کزئی کے تین بیٹے ...
سہر، بہمند اور بہمند ولد روتانی کے پانچ بیٹے ہیں۔ یوسف۔ لشکر۔ ابوالفراج۔ شکرلاغی۔ بالی۔

اور مزیانی ولد اشبون ولد بٹنی کے دو بیٹے تھے۔ چاکی۔۔ دمر۔ ان میں سے چاکی ...
چھ اولادیں ہیں۔ نیازی۔ ہری۔ نشکور۔ سوانی۔ جاکی۔ ہمدانی۔ اور دمر ولد مزیانی کی سا...
اولادیں ہیں۔ شاہ ملک۔ تاجو۔ بق۔ ملاتیل۔ بانی خیل۔ سیکری۔ رندیو۔ اور غرون ولد اشبو...
کی اولاد چھ بیٹوں سے ہے۔ مستی۔ درکی۔ زرکی۔ نائب خیل۔ غوری خیل۔ اورک زئی۔

متو بی بی دختر بٹنی کی اولاد کا ذکر و تفصیل حسب ذیل ہے کہ اس کے تین بیٹے تھے۔
غلزئی۔ ابراہیم لودھی۔ شیروانی۔

افغانوں میں از راہِ تعصب و بعض بعض قبائل پر اتہام سازی کی روایت قدیم زمانہ ...
مشہور چلی آئی ہیں۔ چنانچہ کتاب مظہرالحق میں ان کے بارے میں لکھا ہے کہ شاہ حسین بن ...
الدین غوری نے مسماۃ متو بنت شیخ بٹنی کے ساتھ نکاح ایسی حالت میں کیا جب کہ وہ حاملہ تھی۔
جس حمل سے غلزئی پیدا ہوا، پشتو میں غل چور کو کہتے ہیں اور زئی بمعنی زادہ کے آتا ہے ...
چوری کرنے سے پیدا شدہ، اغلب کہا جاتا ہے کہ حمل اسی نا کج شہزادہ ہی سے تھا۔ پھر دوسر...





... سے لودھی پیدا ہوا جو پشتو میں ہند ہمت کو کہتے ہیں۔ پھر اس کے بعد شاہ حسین نے بھی
... کے ساتھ نکاح کیا اور اس سے شیروانی پیدا ہوا۔ اور چونکہ شیروانی نے بھی متو بی بی کی
... گھر اور قبیلہ میں پرورش پائی لہٰذا اسکی اولاد بھی متو بی بی کی اولاد میں شمار اور محبوب ہوگئی۔
... بھی افغان اور اسرائیلی ہی تھے) مگر اس خاندان سے غوریوں کو قوم عمالقہ اور ایرانی
... کی اور دیکھا ہے یہ اقوام آریہ میں ہے یہ بھی ممکن ہے کہ افغانوں میں مذکورہ صورت میں
... ایرانیوں کی کسی شاخ کا آ بھی گیا ہو جس کی وجہ سے سب کو آریائی نسل یا ایرانی نسل
... مورخین ایران و یونان و یورپ نے لکھ مارا ہے۔ ایسے فروعی واقعات سے کروڑ ہا نفوس
... افغانیہ کا نسب مجہول اور نا معلوم نہیں ٹھہر سکتا۔

غلزئی کی اولاد تین بیٹوں سے چلی ہے بولر، لوتر۔ ابراہیم۔ ان میں سے لوتر کے تین
... تھے۔ ترکی۔ بختو۔ اندرر۔ اور ابراہیم ولد غلزئی کے دو بیٹے تھے۔ جیب۔ سہاگ۔ سہاگ
... کے دو بیٹے ہیں۔ یحیٰی خیل۔ اسماعیل خیل۔ اور جیب کے تیرہ بیٹے ہیں۔ سلمان خیل۔ علی
... مرخیل۔ کاری خیل۔ حمر خیل۔ وترکی خیل۔ ہروکخیل۔ دینار خیل۔ بابو خیل۔ نیازی
... باری خیل۔ جی

متو بی بی کی اولاد میں سے دو بھائی ایک کا اسم نا معلوم دوئم امیر ویس نام تھا، جس کا نام
... اس کی اولاد سے اشرف خان تھا۔ اور امیر ویس کی اولاد سے محمود خان تھا۔ امیر ویس
... سلطنت شاہ حسین صفوی بادشاہ ایران و قندہار کے ایرانی گورنر کو قتل کرکے ملک پر تسلط
... چاہا، مگر قبضہ نہ ٹھہر سکا۔ پھر اشرف خان مذکور نے ۱۱۳۵ ہجری میں شاہ حسین کو قید کرکے
... ایران پر خود قابض ہوگیا۔ اور اشرف خان نے شاہ حسین کو قید ہی میں قتل کرا دیا۔ ۱۱۴۳
... میں شاہ طہماسپ صفوی نے بہ امداد نادر قلی اشرفخان پر غلبہ پا کر اس کو قید اور ملک ایران
... تسلط کرلیا۔

شیروانی والدہ متو بی بی کے تین بیٹے تھے۔ سوتی۔ سریال۔ بلی، سوتی کے دو بیٹے ہیں۔
... بندیا۔ جو وصلی اس کے تھے اور اپنے تین بیٹے۔ ایک۔ یوسک۔ ابوالفرح تھے۔ ابو
... کی تین شاخ اولاد ہیں۔ سرمیر۔ شہباز۔ یونس۔ شہباز کا ایک بیٹا حصر ہے جس کے دو
... وصلی اور چار بیٹے اپنے اصلی تھے۔ وصلی رستم۔ بامرزئی تھے اور اپنے اسوت۔ سنجر۔ چپائی۔

toobaa-elibrary.blogspot.com



زکوزئی۔ اور یونس کے دو بیٹے تھے۔ یوسف۔ متا۔ یوسف کے دو بیٹے۔ اسماعیل۔ آجا۔ اسماعیل کے پانچ بیٹے تھے۔ ابوزئی۔ مجازئی۔ ہندوزئی، شام۔ ستوزئی۔ ان میں سے شام کے تین بیٹے تھے۔ بہدین۔ مما۔ ہوتی۔ بہدین کے چار بیٹے تھے۔ احمارک۔ الیک۔ کدا۔ الک۔

سریال بن شیروانی بن موتی بی بی کے تین بیٹے تھے۔ جغدی۔ سوزی۔ احمد۔ سوزی کے تین بیٹے تھے۔ شہباز۔ ہمست۔ کک پور۔ ان میں سے کک پور کے چھ فرزند تھے۔ سیا۔ ابراہیم۔ بوتی۔ انوث۔ سنکت۔ مولانا۔ ان میں سے ابراہیم کے تین بیٹے تھے۔ کردی۔ ہارون۔ محمود۔ محمود کا ایک بیٹا تھا۔ موسےٰ۔ اور موسیٰ کے تین بیٹے تھے۔ ذکو۔ اجو۔ احمد جوانمرد۔ ان میں سے احمد جوانمرد کے تین بیٹے تھے۔ ہندو۔ شیخ سلیمان۔ حمو۔ شیخ سلیمان کے تین بیٹے اور ایک دختر تھی جس کا نام دو مابی بی تھا اور بیٹے شیخ محمود حاجی۔ شیخ حسن سرمست اور شیخ ملہی قتال۔ شیخ ملہی کے دو بیٹے۔ شیخ علی۔ شیخ بازید تھے۔

شہباز اولد سوری کا ایک بیٹا تھا۔ زندہ پیر جس کے چار بیٹے تھے۔ صدر جہاں۔ شاہ سکندر۔ شیخ خواجہ۔ الیری۔

ابراہیم لودھی ولد متوبی بی بنت بٹی بن قیس عبدالرشید کے تین بیٹے صلبی تھے اور اسی کی اولاد میں ایک شخص دولت خان لودھی امرائے سلطان ابراہیم لودھی میں سے تھا۔ اور تین بیٹے سیانی۔ نیازی۔ دونانی تھے جن میں سے سیانی کے دو فرزند تھے۔ اسماعیل۔ برنگی۔ اسماعیل کے تین فرزند تھے۔ مہیال۔ سوز۔ لوخانی۔ مہیال کی زوجہ بی بی نام ہے جس کے نام پر اس کی اولاد بی بی زئی مشہور ہوگئی۔ اور لوحانی کے چھ بیٹے تھے۔ تخ۔ ہود۔ مروت۔ میان۔ مور۔ مما۔ مروت کی اولاد مروت خیل ہیں اور میال کی اولاد میں خیل ہیں، جن میں سے خواجہ عثمان حاکم بنگالہ تھا۔ تور کے دو بیٹے تھے۔ موسیٰ خیل۔ اوب خیل۔ موسیٰ خیل کی اولاد میں سے دریا خان لوجانی ایک امیر امراء سلطان سکندر لودھی میں سے تھا جس کا بیٹا بہادر خان بنگال میں بادشاہ ہوا تھا۔ اور مما ولد لوجانی کے تین بیٹے تھے۔ یعقوب خیل۔ یاسین خیل۔ حیدر خیل۔ یاسین خیل دو شاخ ہیں۔ دولت خیل۔ حسین خیل۔ اور حیدر خیل چار شاخ ہیں۔ دوکو خیل۔ تواخیل۔ ابراہیم خیل۔ کروزئی۔

سوز ولد اسماعیل ولد سیانی ولد ابراہیم لودھی کی اولد چار بیٹوں سے ہیں۔ للا۔ سادو۔



... یونس۔ یونس کی ایک دختر مسماۃ ترکی اور دو فرزند ہیں۔ یاسین۔ محمود زئی۔ محمود زئی چار ... ہیں۔ شادی خیل۔ شیرا خیل۔ دولت خیل۔ داؤد خیل۔ اور داؤد خیل بھی چار شاخ ہیں۔ ... بہرام۔ مرلی۔ نور خیل اور شیرا خیل کا بیٹا ایمان نام تھا جس کا ایک بیٹا محمد خان تھا جس ... ن بیٹے بہاؤ الدین۔ صدر الدین۔ رکن الدین تھے اور بہاؤ الدین کا ایک بیٹا حسن خان ... ن خان سوز کے نام سے مشہور تھا۔ جس کے آٹھ بیٹے تھے۔ سلیمان خان۔ احمد خان۔ ... خان۔ شادی خان۔ یوسف خان۔ علی خان۔ نظام خان۔ اور فرید خان یعنی شیر شاہ سوری ... اہ ہندوستان۔

نظام خان کی ایک دختر بی بی بانی اور بیٹا مبارز خان۔ محمد شاہ عدلی تھا۔ اور شیر شاہ سوری ... دختر بی بی سلیم خاتون اور دس بیٹے تھے۔ عادل خان۔ جلال خان۔ قاسم خان۔ گمان ... قطب خان۔ نور خان۔ نصرت خان۔ رکن خان۔ کمال خان۔ جلال خان۔ سلیم شاہ جس ... بیٹا فیروز خان تھا۔

toobaa-elibrary.blogspot.com

## فصل چہارم

# ذکر اولاد غور غشت بن قیس عبدالرشید

غور غشت کے تین بیٹے تھے۔ بابی۔ وابی۔ مندو جن میں سے مندو کی اولاد مندو زئی مشہور ہے۔ بابی کی اولاد چار شاخ ہے۔ جبرئیل۔ میکائیل۔ اسرافیل۔ عزرائیل۔ اور وابی بن غور غشت بھی چار شاخ ہے۔ داوی۔ ناغر۔ کاکڑ۔ پنی۔ پنی کے اٹھارہ بیٹوں سے اولاد ہے۔ ان ہی میں سے ایک شخص جعفر خان تھا۔ جس کے دو بیٹے خان بہادر نواب ابراہیم خان ولد نواب داؤد خان تھا۔ جس کے دو بیٹے رفیع ملک۔ اور امیر الامراء تھے۔ رفیع الملک کے دو بیٹے سلیمان خان و شجاع ملک تھے۔

اولاد داوی ولد وابی۔ کی تین شاخ ہیں۔ دکر۔ خواندی۔ حمر۔ خواندی کے چار بیٹے موسیٰ۔ علی۔ سکندر۔ خلیل ہیں۔ اور ناغر ولد وابی کے دو بیٹے تھے۔ یونس۔ دمس یونس کے چھ بیٹے تھے۔ ملکت۔ فاسور۔ مترو۔ جذر۔ سلتی۔ رندک اور دمس کے چار بیٹے تھے۔ بہرن۔ ترک۔ سلاچ۔ عبدالرحمن۔ کاکڑ ولد وابی کے اٹھارہ بیٹے صلبی اور چھ وصلی تھے۔ سیراو۔ رلفوزی۔ جدران۔ مرسین۔ طغرق۔ موسیٰ زئی۔ مالی۔ لب یز۔ مکرانی خیل۔ جلال خیل ازلی خیل سام خیل ،یونس خیل۔ نزغزی۔ غنی۔ سرکری۔ حسین۔ ربح۔ ان میں سیراو ولد کاکڑ کے آٹھ بیٹے تھے شادی خیل۔ تاجو خیل۔ ایوب خیل۔ باجو خیل۔ ستک۔ می زئی۔ مما خیل۔ مندی زئی۔ جدران ولد کاکڑ کے دو بیٹے صاحب اولاد ہیں۔ حسینی۔ ابوبکر۔ حسینی کے چار بیٹے تھے۔ آدم۔ سنام۔ جی مر۔ اور ابوبکر ولد جدران کے دو بیٹے تھے۔ الیاس۔ سیتہ۔ سیتہ کے تین بیٹے تھے۔ یوسف۔ نبی۔ عیسیٰ اور طغرق ولد کاکڑ ولد وب کی اولاد چار شاخ ہے۔ یونس خیل۔ سوندن۔ سحر سیران۔ سالار خیل۔ ان میں سے سحر سیران کی اولاد سات شاخ ہے۔ حرم زئی۔ اوتماز ئی۔ اوول زئی۔ ازلی خیل۔ کیوی خیل۔ علی خیل۔ ان میں سے کیوی کے چار بیٹے تھے۔ حسن شمس الدین۔



... یاسین۔ اور ازلی خیل ولد سحر سیران کی اولاد تین شاخ ہے۔ الوزئی۔ محمد زئی۔ رجازئی۔ ...لی ٹیل کی چار شاخیں ہیں۔ عوزئی خیل۔ حیدر زئی۔ سدوزئی۔ منیر زئی۔

اولاد سدوزئی۔ ولد سور ولد سرک ولد عمر ولد برنگی ولد سیانی ولد ابراہیم لودھی ولد متو بی بی ...نی ولد قیس عبدالرشید کی تفصیل یہ ہے کہ اس سدو کی اولاد سدوزئی میں سے ایک شخص ...خان تھا۔ جس کی اولاد محمد خان میں سے دو بیٹوں کا باپ تھا۔ ذوالفقار خان۔ احمد شاہ ابدالی مشہور بہ درانی۔ اس کے چار بیٹے تھے۔ تیمور شاہ۔ سکندر شاہ۔ سلیمان شاہ۔ پرویز۔ ...نسل میں سے عبداللہ خان اور اس کے دو بیٹے اللہ یار خان و سعد اللہ خان تھے جنہوں ...زمان خان کو قتل کیا تھا اور تیمور شاہ کے سات بیٹے تھے۔ ہمایوں۔ شاہ محمود۔ شاہ زمان۔ ...شجاع الملک۔ شاہ پور۔ عباس۔ فیروز الدین اور شاہ محمود کا ایک بیٹا کامران تھا۔ اور شاہ ...الملک کا بیٹا صدر جنگ تھا۔

اس جگہ جو انساب افاغنہ کا ذکر آیا اس میں اصولاً تو تمام نسل افغان کی ابتدائی اور ...کی تفصیل آ گئی ہے۔ مگر مندرجہ بالا ابتدائی ناموں میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ...کسی ایک آدھ شاخ کی صرف تین چار نسلوں تک ہو سکی ہے۔ ورنہ صرف مورث کے نام ...لیا گیا ہے۔ جس کے آگے بیٹوں پوتوں کے ناموں سے بڑی بڑی قومیں ہیں، ان کا ذکر ...آیا۔ مثلاً خٹک قوم ایک بہت بڑی قوم ہے اس کا نام تک نہیں آیا۔ جدون یا گدون یا ...ایک بڑی قوم کی شاخ ہے اس کا ذکر نہیں آیا ایسے ہی آفریدی ایک بہت بڑی قوم ہے ...شاخ کے بزرگ کا نام نہیں آیا وغیرہ وغیرہ۔ اس طرح شاخ در شاخ اس قدر بے شمار ...گئے ہیں جن کی تعداد کا شمار ایک ضخیم مجلد جدید تصنیف کرنے کے لائق ہے اور یہ فرض ...ہر ایک افغان اور افغانستان کے بادشاہ کا فرض اولین ہے جس سے آج تک افسوس ...بے اعتنائی کی گئی ہے۔

میں نے کچھ کتابوں سے اور کچھ اپنی معلومات سے جو اندراج اس جگہ کیا ہے۔ یہ ہرگز ...نہیں میرے خیال میں اس علمی زمانہ میں افغانستان کے بادشاہ کا بہت اہم اور بڑا فرض ...دو امور قطعی فیصلہ کر کے ایک مستند کتاب مرتب کرے یعنی اول یہ کہ وہ قومیت وملت ...بنیادی تحقیقات کا انحصار فیشن اور طرز گزران بلانے کے مطابق نسب کے بارے میں

toobaa-elibrary.blogspot.com



تبدیلی وتجدید کا خواستگار نہ ہے۔ بلکہ امراء و کبراء وطن کو تمام سرحدات سے بھی بلا کر اس امر
ہر قسم بحث و ذکر اور چھان بین کر لینے کے بعد متفقہ طور پر نسل افغان کی اسرائیلیت ا
آریائیت کے بارے میں تحقیق کرے۔

دوئیم انساب وشعوب وقبائل اور قبائل در قبائل اور شاخ در شاخ تمام اقوام افغان
خواہ وہ قلمروئے افغانستان میں ہیں خواہ آزاد سرحدات میں خواہ پنجاب و ہند اضلاع سر
بنگال و دکن میں ہیں بہ وضاحت تحقیقات کر کے موجود الحال افغان شعوب وقبائل کی مکمل ا
کتاب مرتب کروائے۔

اگر اس بارے میں تحقیق کرنی ہو تو جو جو تواریخ اسلامی اور افغانی نسب نامے لکھے ہو
ہیں وہ ہرگز نظر انداز نہ کریں۔ اس لئے کہ ابتدائے اسلام کی تاریخ زیادہ اس بارے میں
ہیں اور ان کی تحریر افغانوں کے اپنے بیانات سے اخذ کی گئی ہے۔

مجھ کو بہت افسوس وتعجب اور تفکر عہد سلطنت امان اللہ خان کے دور کی اس بات پر
ہے کہ دارالسلطنت کابل میں سابقہ نظریہ قدیمہ نسبت ابتدائے نسبت افغانان میں تبدیلی وا
ہو کر سابقہ روایات قدیمہ اور تحقیق انساب کے مسلمہ اصولوں کو نظر انداز کر کے افغانوں کا
بنی اسرائیل میں ہونے سے انکار اور آریائی نسل سے ہونے کا نظریہ تیار کیا گیا ہے جو صرف
اقوام کا نظریہ ہے یعنی ممکن ہے متاخرین اہل فارس نے یہ لکھا ہو کہ یہ قوم قدیم سے اسی ایرا
کے شمال مشرق خراسان کے پہاڑوں کے قدیم باشندے ہیں یا یہ کہ سکندر اعظم اور اس
یونانی مورخین نے افغانوں کو ایرانیوں کی ایک جز لکھا ہو جس کی نقل کرنا اہل یورپ او
انگریزی وغیرہ کا فرض تھا۔ اور اہل یورپ نے اپنی جدید تحقیقات کی بنا پر افغانوں کو آریائی
سے لکھ دیا یا یہ کہ یونانی اور آریائی نسل کا مخلوط نسب لکھ دیا۔ اور اس زمانہ میں اہل یورپ
تحقیقات کو وحی آسمانی سے بھی زیادہ فوقیت دی جاتی ہے۔ لہٰذا خود افغانستان کی سلطنت نے
یہ نظریہ تسلیم کر لیا ہے اور سرکاری سالناموں میں بڑے زور شور سے اس نظریہ کی اشاعت
رہی ہے۔

حالانکہ یہ معاملہ معمولی اور سرسری ہرگز نہ تھا۔ بلکہ ایک مسلم قوم کے لئے از رو
قرآن وحدیث فرض عاید ہوتا ہے کہ خصوصاً اس ملک کے بادشاہ پر فرض واجب ہے کہ وہ



رکریم کے اس قرآنی حکم کے ماتحت اپنی اور قوم کے نسب کے بارے میں صحیح اور بے لوث
کروائے اور بے خطا نظریہ قائم کرے جیسا اشارہ مندرجہ ذیل آیت ہے۔

"اور تمہیں مختلف گروہ اور قبائل بنایا تا کہ تم ایک دوسرے تعارف حاصل کر سکو"۔

اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایسا کرنا بہت زیادہ عادلانہ منصفانہ فعل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ہی
انوں کو شعوب وقبائل میں تقویم ہونے کی ذہنیت اور فہم عطا فرمایا ہے اور اس کی علت غائی
معرفت باہمی اور تشریح علم تقسیم انساب وتحقیق اصلیت انساب ہے دوئیم حدیث میں
بدل نسب فقد بدل دینہ، یہ ایک وعید ہے۔ تبدیلی نسب کرنے والوں کے لئے اور آیت
اشارہ کا مفہوم بھی تبدیلی نسب سے پرہیز کرنے کا نکلتا ہے۔

یہ بات معمولی اور فیشن تبدیل کرنے کی مانند سطحی اور سرسری ہرگز نہیں، بلکہ ملت کی
لی فی الحقیقت دین کی تبدیلی ہوتی ہے جس طرح مختلف اقوام ہندوترکستان وچین وغیرہ
اسلام میں آکر سابقہ رشتے قطع کر چکی ہیں۔ میں نے لکھا ہے کہ افغانوں کا قدیم ایرانی شاخوں
ہونا۔ یہ نظریہ اور فتویٰ دور رہنے والی ناواقف مگر اہل علم اہل یورپ کا اقوام ہے۔ مگر نظریہ
لی کرنے والوں نے غور نہیں کیا کہ محتسب را درون خانہ چہ کار۔ جاہل سے جاہل قوم اور
ال نشین بھی اپنی قومیت اور باپ دادا کی شناخت کے بارے میں زیادہ واقفیت کا ہزارواں
ہی نہیں حاصل کر سکتی خصوصاً جب کہ افغانوں جیسی نسابہ قوم ہو جس کا بچہ بچہ اپنی تقسیم املاک
نسل ونسب کی رو سے کرتا ہے اور دو ہزار سال تک کی اپنی شاخوں سے واقف اور آگاہ ہوتا
ہر قبیلہ اور اس کی شاخیں مرد وعورتیں سب کے سب تمام دنیا کے رواج کے خلاف افغانوں
نسب شناسی میں بغیر تحریر وکتب کے عالم اور خبردار ہیں۔ ایسی قوم کیوں کر مجہول النسب ٹھہر
ہے۔ جس کو کوئی یورپین مورخ اپنے علم سے کسی اور نسب سے ملانے کا احسان افغانوں پر
ے۔

میرا دعویٰ ہے کہ عرب وافغان کے علاوہ تمام دنیا میں کوئی قوم ایسی نہیں جس کے بچہ بچہ
اپنی اقوام وقبائل کی بنیادوں سے لے کر شاخوں تک کا علم زبانی یاد ہو۔ پھر ایسی قوم کو مجہول
نسب قرار دینا اور کبھی اسرائیل اور سامی ہونا اور پھر سامی نسل سے تبدیل کر کے آریا بنا دیا۔
اب تہدید اور وعید حدیث ایک مسلمان قوم کے لئے اس سے بڑھ کر خسران کیا ہو سکتا

toobaa-elibrary.blogspot.com



ہے کہ جس قوم کو عہد عتیق کی تمام انبیاء علیہم اسلام کی کتابوں میں معہ توریت انجیل زبور اور
انبیا و قرآن مجید کے فضیلت دادہ و فضیلت یافتہ اور اللہ تعالےٰ کے افضال کی مورد قوم
ہو، اسی میں سے ہونے کے باوجود اس نسل سے تو انکار کیا جاوے۔ اور آرین اور یورپین
کے ساتھ نسل ملانے پر افتخار کیا جاوے۔ صرف اس لئے کہ ان کو دنیوی برتری اس وقت حاصل
ہے۔ اس قدر اشرف نسل کو اس سے اسفل نسب میں تبدیلی کی سعی کی جاوے۔ اور یہ عمل
افغانی سلطنت خود کر کے تمام قوم کی روایات قدیمہ معتبرہ کو دفن کر رہی ہے۔ میرے پاس
بارے علم معقول و منقول دونوں سے کافی مواد بفضلہٖ موجود ہے۔ اور میری دلی خواہش ہے
اگر زندگی نے وفا کی تو میں حکومت افغانستان کو متنبہ کروں گا کہ وہ ایک عظیم الشان غلطی
ارتکاب کرنے میں عجلت نہ کرے۔ بلکہ یہ نہایت اہم مسئلہ ہے اس پر وہ تمام اقوام
نمائندے بلائے۔ علما کو دعوت دے۔ اور اگر میں زندہ رہا ہو مجھ کو موقعہ دے اور اگر مجھے زندگی
اور فرصت ملی تو اس پر انشاء اللہ ایک کتاب لکھوں گا یہ کتاب میں نے موسم خریف ۱۹۳۲
مطابق ۱۳۲۱ھ میں لکھی ہے اور طبع ہو گئی۔ اور اگر میں زندہ نہ رہوں تو میری تالیف سے
دلائل و شاہد دیکھ کر زیر محک لا کر کل قوم کے اتفاق سے ایک قطعی فیصلہ قومیت کے بارے
کرے اس جگہ میدان بیان تنگ ہے۔ پھر بھی میرے دو تین دلائل اس بارے میں سرسری
خیال کرنے والے کو بھی مسئلہ کی اہمیت پر متوجہ کرنے کے لئے کافی ہیں۔ جو حسب ذیل ہے:

۱۔ افغان قوم اپنے اندرونی نظام قومیت سے باوجود غیر تعلیم یافتہ اُمی ہونے کے
ہی باخبر ہے۔ جیسا کہ عرب میں، بلکہ افغان عورتوں اور مردوں میں نسب کی معلومات عربوں
سے بھی بڑھ کر ہیں۔ یہ توافق خیال بنی اسرائیل و بنی اسماعیل کا ایک قومی شہادت ہم نسبی کی
ہے جو دنیا بھر کی اور قوموں میں نہیں۔

۲۔ جب عرب صدر اسلام میں اسلام لے کر افغانوں تک پہنچے تو اس قوم نے مجموعی
طور پر اسلام قبول کر لیا اور یہ واقعہ اہل مدینہ کے مجموعی طور اسلام قبول کرنے کے موافق و مطابق
اس لئے تھا کہ مدینہ میں بھی اہل کتاب اور یہود تھے جن کو آخری نبی کے آنے کا انتظار تھا۔ ایسے
ہی افغان بھی اسرائیلی تھے جنہوں نے آخری نبی کو جلد شناخت کر کے مجموعاً مان لیا۔ اس وجہ
کہ جب ان تک اسلام پہنچا۔ ضعف سے نکل کر اس شوکت کے درجہ پر جا چکا تھا۔



۳۔ اسرائیلی لوگ اپنے آپ کو تمام دنیا کی اقوام سے افضل یقین کرتے تھے غیر
اقوام کو جنٹائل کہتے تھے۔ اسی وجہ سے انہوں نے اپنے انساب کو نہایت واضح طور پر محفوظ
رکھا۔ جو اب تک حفاظت کا سلسلہ موجود جاری ہے۔ اس لئے قبول اسلام کے وقت
اور صدر اسلام کے جمہور پر واضح کر دیا گیا کہ افغان بنی اسرائیل ہیں۔

۴۔ صدر اسلام کے محققین جنہوں نے ایک ایک حدیث بلکہ ہر حدیث کے ایک ایک
روایت کے لئے جو مشقت اور تحقیق کی ہے۔ اس کی نظیر دنیا میں کسی قوم کی مزعومہ آسمانی
کتاب کی نسبت بھی ہرگز نہیں ملتی۔ مگر اس طبقہ صحابہ و تابعین نے افغانوں کے دعویٰ
نسب کی تصدیق کی ہے اور افغانوں کا مجموعی طور پر بنی اسرائیل سے ہونے کا دعویٰ
صدر اسلام سے اب تک ساڑھے تیرہ صدیوں سے قائم رہا ہے۔ اور صدر اسلام سے یہ
بات ضمیر خمیر ہر افغان و عرب میں رچی ہے کہ افغان نسل اسرائیل سے ہیں۔ اور ان کی نسبی
بات اور صدر اسلام کے محققین کا اس کو تسلیم کرنا عظیم الشان اجماع امت ہے جس کے
مقابلہ میں بعید ملکوں کے محققین کی تحقیق محض قیاسات کا درجہ رکھتی ہے۔

۵۔ افغانوں نے اسلام اور پیغمبر بنائے، اسلام کو تو قبول کر لیا ہے، مگر رواجات عجمی شادی
بیاہ اور تقسیم وراثت وغیرہ وغیرہ کا قانون اب تک تمام کا تمام یہودی شریعت کے مطابق
ہے یہاں تک کہ جامہ مردانہ زنانہ اور طریق گزاروں فیشن اور عادات و اطوار کل یہودیانہ
اسرائیلی ہیں۔ اور یہ روایت صدر اسلام سے ان میں زبان زد چلی آئی ہے کہ کیا اسرائیل
نے بعض حصہ کتاب اللہ (توریت) کو مانا اور بعض حصہ پر عمل سے انکار نہ کیا تھا۔ اسی لئے
افغانوں کی تقسیم میراث و نکاح کے بعوض منگنی اور لڑکیوں کے عوض میں شادی کنندہ سے خدمت
لینا جس کو دختر فروشی کہتے ہیں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عہد سے شادی کے
وقت خسر کی بکریاں آٹھ دس سال چرانے کا رواج اب تک افغانوں میں زندہ موجود ہے
اور جس قدر سرکشانہ عادات و اطوار کتب عہد عتیق میں یا قرآن شریف میں مذکور ہیں کہ اہل
اسرائیل میں وعادات تھیں۔ وہ تمام عادات جس کا جی چاہے افغانوں میں اور قبائل آزاد میں
جا کر تمام خود دیکھ لے حتیٰ کہ اپنے عزیزوں کو مغلوب کر کے گاؤں سے نکال دینا جس کا قرآن
نے ذکر کیا ہے۔ وھو محرم علیکم اخراجھم اور باقی دنیا کی قوموں میں عموماً ان خصوصیات کا نہ ہونا۔

toobaa-elibrary.blogspot.com



۶۔ ساخت جسم اور چہرہ شکل شمائل وضع اہلِ عرب و اہلِ افغانستان کا باہم توافق
فرق یہود اور افغانوں کی شکلوں میں ہرگز نہیں پایا جاتا۔

۷۔ بخت نصر شہنشاہ بابل کا اسرائیل کے بارہ قبائل میں سے صرف ایک قبیلہ
شام وغیرہ ممالک میں رہنے دینا اور دس یا گیارہ اسباط اسرائیل کا خراساں کے پہاڑوں
جلاوطن کر دینا ایک مسلّم تاریخی واقعہ ہے جو گویا طالب حقیقت کا ہاتھ پکڑ کر افغان
اسرائیل بنا دیتا ہے جن کا اپنا قدیم دعویٰ باہم مل کر شک و شبہ کی گنجائش ہی نہیں رہ جاتی
لاکھوں شمار نفوس کہاں غائب ہو گئے اور اگر تھے تو یہ مقام و محل ان کا وہی ہے جہاں سے
بطور منبع کے دنیا میں پھیلے ہیں۔ البتہ کابل جلال آباد کے اطراف ان کا معدن ہرگز نہ تھا
سے کابل تک اور جلال آباد سے گندھارا تک جو پشاور بسمہ سوات باجوڑ وغیرہ پر دوہم سوم
ہجری تک آریہ ہندو اقوام کا قبضہ رہا ہے، بلکہ سمت مغربی و سمت جنوبی موجودہ افغانستان کی
کا مستقر رہا ہے۔ کابل کے اطراف میں جو صحابہ کے زمانہ سے بہت بعد تک شدید جنگیں
ہیں جن کو مورخین سرسری افغانوں سے جنگ خیال کرتے ہیں، وہ ہندوؤں سے ہوئیں
سلطان سبکتگینؒ و سلطان محمودؒ کے زمانہ تک کابل جلال آباد ہندوؤں کا تھا۔ سوات بونیر
وغیرہ ممالک گندھارا کے نام سے ہنود کے مرکز تھے جن کو سلطان غازیؒ نے فتح کر
افغانوں اور اسرائیلی قبائل کو آباد کیا ہے۔ اس کے بے شمار دلائل و شواہد ہیں۔ جو مجوزہ کتاب
میں لکھوں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ کابل میں چوتھی صدی ہجری تک ہندو راجپوت قوم کے ساتھ
مسلمانوں کی جنگوں کے ذکر میں تاریخ ابن خلدون میں بھی کابل کے محل کی وجہ سے افغان
راجپوت ہندو لکھا ہے جس کو عہد سبکتگینؒ و سلطان محمودؒ میں جھاڑو دے کر ملک بدر کر کے اس
قبائل کو ملک دیا گیا یہ ہندو تہذیب وار یہ ملت ہی افغانوں کو اس وقت مغالطہ لگنے کا موجب
رہی ہے۔

البتہ میرا ذاتی اور منفرد طور پر ایک نظریہ ہے جو علم درایت کی رو سے مجھے صحیح معلوم
ہے اور کتب انساب افغانیہ کے اندر میں اس امر کو ایک ایسی غلطی خیال کرتا ہوں جس نے تمام
کتب انساب کو چاہے عقلمند مورخین یونانی ہوں، خواہ انگریزی، جرمنی، فرانسیسی ہوں۔ ان
دعویٰ اسرائیلیت کو خام در غیر صحیح تسلیم کرایا ہے وہ یہ ہے کہ تمام افغان کو صرف قیس عبد الرشید



اولاد قرار دینا۔ اور صرف ایک شخص کی نسل سے تیرہ صدیوں میں تین چار کروڑ تک
پیدا ہو کر دنیا کو بھر دینا۔ یہ امر خلاف عقل و قیاس ہے اور جب افغانی نسب ناموں میں
دیکھا گیا تو ان کے اصلی و حقیقی صحیح دعویٰ کو بھی غلط سمجھا گیا۔ اصلیت اس قدر معلوم ہوتی
ہے کہ قیس عبد الرشید ہی وہ شخص ہے جو اس وقت کے موجود افغانوں کے سرکردہ لوگوں کو ہمراہ
لے کر مدینہ طیبہ کو خواہ حیات نبویؐ میں آ گئے خواہ خلافت ثلاثہ میں گئے اور تمام قوم افغان کو
اسلام میں لانے کا موجب ٹھہرا۔

قرین عقل ہے کہ ان کا نکاح سارہ بنت سلیمان بن خالد بن ولید سے ہوا ہو۔ اور ان
کو خالد بن ولید کی اولاد سے شمولیت حاصل ہو، مگر نہ تو افغان خالد بن ولید مخزومی سپہ
سالار اسلام کی اولاد ہیں اور نہ سب کے سب قیس عبد الرشیدؒ کی اولاد ہیں۔ اور یہ روایت بعینہ
نوح کے تینوں بیٹوں سے کل انسانوں کا آباد ہونا جو مشہور ہے اس کے مطابق ہے
نہ وہ سچ ہے نہ یہ سچ ہے۔ آیت ذُرِّيَّةَ مَنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوحٍ سے ثابت ہے کہ ہمراہیان نوح
کی اولاد سے دنیا میں بڑے بڑے قبائل موجود ہیں جنہیں قرآن مخاطب کرتا ہے۔ ایسا ہی بنی
اسرائیل کے بڑے گروہوں میں بٹنی۔ سربنی اور غور غشت تین افغنہ کی نسل سے قیس کے عہد
میں اپنی جمعیتوں کے ساتھ موجود ہوں گے جن کو ساتھ لے کر قیس نے داخل اسلام کیا۔ جو
ان کی ماتحتی کی وجہ سے اس طرف منسوب ہو گئے۔ ورنہ افغانوں میں جو قبائل در قبائل بنتے
موجود ہیں اور اس میں کی ہر ایک شاخ جو دو سو نفری کا مجموعہ ہے۔ وہ دو صدی سے کم
نہیں اور ایسی شاخیں اوپر سے نیچے تک اگر غلط اندازے سے ہی شمار کریں تو بھی
پچاس صدی سے کم بٹنی اور غور غشت سے اب تک نہیں ہوں گی بلکہ اس سے زائد ہوں
گی۔ کیوں کر علم درایت اور عقل فتویٰ دے سکتی ہے کہ یہ سب ساڑھے تیرہ صدیوں کی پیداوار
ہے۔ لہٰذا میرے خیال میں ہے کہ افغان چونکہ بیحد پیشوا پرست اور پیر نواز قوم ہے۔ لہٰذا قیس
عبد الرشیدؒ جو یقیناً اصحاب رسول صلعم میں سے تھے ان کے اس قدر مشکور بوجہ اسلام ہو گئے کہ
تمام افغان کا باپ ہی اس کو مان لیا۔ اور یہ رواج افغانوں میں ہمیشہ سے ہے۔ احمد شاہ ابدالی کو
تمام افغان احمد شاہ بابا حقیقی باپ کی طرح مانتے تھے۔ دور کیوں جاویں۔ مصطفےٰ کمال کو تمام قوم
ترک کا باپ تسلیم کر کے لقب اتاترک کر دیا ہے۔ کیا وہ تمام قوم کا نسباً بھی باپ ہے یا یہ کہ

